


# واقعہ افک

**مضمون نگار**

علامہ ایچ ایم طارق
ابومصور خان
در مکنون

مرتبہ: سید عمار احمد

ادارہ الفضل آن لائن لندن

# دیباچہ

الفضل آن لائن میں دنیا بھر کے تمام موضوعات پر مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں۔ جن میں تاریخی، دینی، دنیاوی، روحانی، اخلاقی، معاشرتی، فنی اور معاشی مضامین شامل ہوتے ہیں۔ 2022ء میں جماعت احمدیہ کے تین مستند علماء کے "واقعہ افک" پر مضامین شائع ہوئے۔ ادارہ ان تینوں مضامین کو یکجا طور پر قارئین الفضل کی خدمت میں پیش کرنے جارہا ہے۔ ادارہ کی یہ 20ویں کاوش ہے۔ گر قبول افتد

اس میں درج ذیل تین جید علماء کے مضامین شامل کتابچہ ہیں۔

i. مکرم علامہ ایچ ایم طارق

ii. مکرم ابو مصور خان

iii. مکرم در مکنون

اللہ تعالیٰ ان تینوں کو جزائے خیر عطا کرے جو ادارہ الفضل کے ساتھ مسلسل تعاون میں رہتے ہیں۔ **فجزاھم اللہ تعالیٰ۔**

"واقعہ افک" پر اسلامی دنیا میں کتابیں بھری پڑی ہیں مگر ان تینوں علماء کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے نہایت خوبصورتی سے اختصار کے ساتھ اس اہم تاریخی واقعہ کے حقائق نہ صرف بیان کئے ہیں بلکہ حضرت عائشہؓ کو ان ذات بابرکات پر لگنے والے الزام سے کمال حکمت سے دلائل کے ساتھ بری کیا ہے اور سورۃ النور (جس میں یہ واقعہ درج ہے) کے دوسرے مضامین جیسے آیت استخلاف اور پردہ وغیرہ کی آیات سے ملا کر بہت عمدہ اور دلنشین مفہوم بیان کئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو بہترین جزاء دے آمین۔

اس مائدہ کو حسب سابق مکرم سید عمار احمد۔ جرمنی نے الفضل آن لائن کے لاکھوں قارئین کے لئے تیار کیا۔ فجزاہ اللہ تعالیٰ۔

اللہ تعالیٰ اس کتابچہ کو بھی دیگر کتابوں کی طرح احباب جماعت کے لئے مفید اور علم و ایمان میں اضافہ کا باعث بنائے آمین۔

الفضل آن لائن کے تین سالہ دور میں خلافت احمدیہ کی اہمیت و برکات پر جو مضامین شائع ہوئے ان کو بھی یکجا کرنے کا کام جاری ہے۔ اسی طرح تین سالوں میں رمضان کی اہمیت و افادیت و برکات پر خاکسار کے اداریوں کو بھی اکٹھا کروایا جارہا ہے۔ کامیابی کے لئے دعا کی درخواست ہے۔

حنیف محمود

ایڈیٹر روزنامہ الفضل آن لائن

27/12/22

# انڈیکس


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | واقعہ افک اور اس کا پس منظر - قسط 1 (علامہ ایچ ایم طارق) | 3 |
| 2 | واقعہ افک میں مومنوں کے لیے سبق - قسط 2 (علامہ ایچ ایم طارق) | 17 |
| 3 | واقعہ افک-تاریخ کے آئینہ میں - قسط 1 (ابو مصور خان) | 27 |
| 4 | واقعہ افک-تاریخ کے آئینہ میں - قسط 2 (ابو مصور خان) | 42 |
| 5 | واقعہ افک (در مکنون) | 60 |
| 6 | مضامین کے لنکس | 65 |
| 7 | ادارہ الفضل آن لائن کی کتب | 66 |


✶✶✶✶✶

## (قسط1)

# واقعہ افک اور اس کا پس منظر

یہ چودہ سو برس سے کچھ اوپر سال کا دلخراش واقعہ ہے۔ ہجرت نبویؐ کا پانچواں سال تھا۔ مدینہ کا ماحول بظاہر پر سکون اور ساز گار تھا۔ بظاہر مسلمانوں کا بیرونی حملے کا خوف امن سے بدل چکا تھا کہ اسی سال چوبیس ہزار کا وہ لشکرِ کفار عرب جس نے مسلمانانِ مدینہ محاصرہ کر کے ان کی زندگیوں پر ایک زلزلہ طاری کر دیا تھا، پسپا ہو چکا تھا اور رسول اللہ ﷺ اپنے صحابہ کو آئندہ اپنی حکمت عملی کی یہ نوید بھی سنا چکے تھے کہ اب قریش مکہ کبھی مدینہ پر حملہ کی جرأت نہ کر سکیں گے اور آئندہ ہمیں خود آگے بڑھ کر اپنا دفاع کرنا ہو گا۔ یوں مدینہ منورہ میں ایک طرف آئندہ فتوحات کے آغاز کا انتظار تھا تو دوسری طرف اندر اندر منافقین مسلمانوں کی ان عظیم الشان کامیابیوں پر حسد کی آگ میں جل رہے تھے اور وہ مسلمانوں کو اندرونی طور پر انتشار کا شکار کرنا چاہتے تھے۔

معلوم ہو گا کہ ہجرت مدینہ سے قبل اہل یثرب عبد اللہ بن ابی کے سر پر سرداری کا تاج رکھنے والے تھے مگر رسول اللہ ﷺ کی مدینہ تشریف آوری سے اس کے سارے خواب چکنا چور ہو کر رہ گئے جب اوس و خزرج اور قبائل یہود نے بالاتفاق رسول اللہ ﷺ کو سربراہ مدینہ تسلیم کر لیا۔ پھر ہجرت کے دوسرے ہی سال معرکۂ بدر سے حق و باطل کا فرق کھل کر سامنے آیا تو عبد اللہ بن ابی

سلول نے بھی بظاہر تو اسلام قبول کر لیا مگر اندر ہی اندر اسلام اور اس کے بانی کے خلاف مسلسل سازشوں میں مصروف رہا اور اپنے ساتھ منافقوں کا ایک فتنہ پرداز گروہ تیار کر لیا۔ غزوہ احد میں اس کا یہ نفاق کھل کر سامنے آیا جب وہ لشکر اسلام کو چھوڑ کر اپنے سات سو ساتھیوں کے ساتھ میدان احد سے واپس مدینہ چلا گیا۔

اسی زمانہ میں قبائل یہود بنو قینقاع اور قبیلہ بنو نضیر اپنی بد عہدی کے بعد مدینہ سے جلا وطن ہوئے۔ اس واقعہ نے جہاں یہود میں مسلمانوں کے خلاف حسد کی آگ اور تیز کر دی، وہاں عبد اللہ بن ابی کے لیے یہود میں مزید حمایتی پیدا ہو گئے۔

پھر جب غزوہ احزاب کے دوران غداری کے نتیجہ میں بنو قریظہ بھی سزا پا چکے، تو منافقین کی رہی سہی امیدیں بھی خاک میں مل گئیں اور انہیں شدت سے احساس ہوا کہ اسلام تو مسلسل دن دوگنی اور رات چوگنی ایسی ترقی کرتا چلا جا رہا ہے، جس کا مقابلہ ممکن نہیں۔ وہ یہ بھی مشاہدہ کر چکے تھے کہ مسلمانوں کے غلبہ کی اصل وجہ کثرت لشکر یا اسلحہ نہیں بلکہ خدا پرستی اور اخلاقی اقدار ہیں جس کا سرچشمہ رسول اللہ ﷺ کی ذات بابرکات ہے۔ اس لیے انہوں نے آپؐ کی شخصیت کو نشانہ بنا کر اسلامی قیادت کے خلاف منفی پروپیگنڈا سے حملہ کرنے کا منصوبہ بنایا اور غیر اخلاقی حملوں سے بانیٔ اسلام اور آپؐ کے قریبی ساتھیوں کی کردار کشی کے لیے سرگرم عمل ہو گئے۔ اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لَئِنۡ لَّمۡ يَنۡتَهِ الۡمُنٰفِقُوۡنَ وَالَّذِيۡنَ فِىۡ قُلُوۡبِهِمۡ مَّرَضٌ وَّالۡمُرۡجِفُوۡنَ فِى الۡمَدِيۡنَةِ لَنُغۡرِيَنَّكَ بِهِمۡ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوۡنَكَ فِيۡهَاۤ اِلَّا قَلِيۡلًا

(الاحزاب:61)

اگر منافقین اور وہ لوگ جن کے دلوں میں مرض ہے اور وہ لوگ جو مدینہ میں جھوٹی خبریں اڑاتے پھرتے ہیں باز نہیں آئیں گے تو ہم ضرور تجھے (ان کی عقوبت کے لئے) ان کے پیچھے لگا دیں گے پھر وہ اِس (شہر) میں تیرے پڑوس میں نہیں رہ سکیں گے مگر تھوڑا۔

منافقوں نے نکتہ چینی کا ایک موقع 5 ھ میں رسول کریم ﷺ کی اپنی پھوپھی زاد حضرت زینبؓ سے شادی پر پیدا کر لیا۔ جب رسول اللہ ﷺ کے منہ بولے بیٹے حضرت زیدؓ نے طبعی ناموافقت کی وجہ سے حضرت زینبؓ کو طلاق دے دی۔ جس کے بعد اللہ کے حکم سے حضرت زینبؓ آپؐ کے عقد میں آئیں تو انہوں نے خوب شور مچایا اور منہ بولے بیٹے کی مطلقہ سے شادی پر اعتراض کیے۔ حالانکہ یہ خدائی فیصلہ متبنی کی قبیح رسم کے خاتمہ کے لیے تھا۔

الغرض گروہ منافقین بانیٔ اسلام ﷺ اور آپ کے ساتھیوں پر مسلسل الزام تراشی کی تاک میں رہتا تھا۔ اگلے ہی سال 6 ھ میں غزوہ مریسیع میں انہیں خود بانیٔ اسلامؐ کے علاوہ ام المومنین حضرت عائشہؓ اور حضرت ابو بکرؓ و حضرت عمرؓ کے خلاف زبان طعن دراز کرنے کا موقع مل گیا۔ جب غزوہ مریسیع پر جاتے ہوئے حضرت عمرؓ کے غلام جہجاہ کی ایک چشمہ پر پانی لیتے ہوئے کچھ انصار سے ایسی تکرار ہو گئی جس کے نتیجہ میں قریب تھا کہ مہاجرین و انصار باہم برسرپیکار ہو جاتے۔ یہی وہ موقع تھا جس پر بدبخت عبد اللہ بن ابی نے رسول اللہ ﷺ کی گستاخی میں وہ سخت ناروا کلمات کیے جن کا سورۃ منافقون کی آیت میں ذکر ہے کہ ”وہ کہتے ہیں اگر ہم مدینہ کی طرف لوٹیں گے تو ضرور وہ جو سب سے زیادہ معزز ہے اُسے جو سب سے زیادہ ذلیل ہے اس میں سے نکال باہر کرے گا۔“ (المنافقون:9)

پھر اسی غزوہ مریسیع سے واپسی پر وہ ہولناک سانحہ بھی گزرا جس میں حضرت ام المومنین عائشہؓ پر عبد اللہ بن ابی اور اس کے ساتھیوں نے سخت ناروا الزام لگا کر بانیٔ اسلام ﷺ اور

مسلمانوں کے سینے چھلنی کر دیئے اور رسول اللہ ﷺ اور آپؐ کے صحابہ کی زندگی میں ایک سخت تکلیف دہ اضطراب برپا کر دیا۔ واقعہ افک کے تیس روز بعد سورۃ نور میں اللہ تعالیٰ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی براءت نازل فرمائی۔

سورۃ نور وہی مبارک سورۃ ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے ایک طرف مسلمانوں کے ساتھ خلافت کے قیام کا وعدہ فرمایا ہے جو آپؐ کی وفات کے بعد پہلی دفعہ حضرت ابو بکرؓ کے وجود باجود سے پورا ہوا۔ تو دوسری طرف اس سورت میں ام المومنین حضرت عائشہؓ بنت حضرت ابو بکرؓ کی براءت کا اعلان ہوا اور پاکیزہ اسلامی معاشرہ کے قیام کے لیے اصول وضوابط مقرر ہوئے۔ الغرض سورۃ نور میں براءت حضرت عائشہؓ کے ساتھ وعدۂ خلافت کے یکجا ذکر میں اشارہ ہے کہ واقعہ افک کی سازش در اصل اسلامی قیادت اور نظام خلافت پر ایک حملہ تھا چنانچہ حضرت مصلح موعودؓ فرماتے ہیں: ”حضرت عائشہؓ پر الزام لگا کر دو شخصوں سے دشمنی نکالی جاسکتی تھی۔ ایک رسول کریم ﷺ اور ایک حضرت ابو بکرؓ سے کیونکہ ایک کی وہ بیوی تھیں اور ایک کی بیٹی تھیں۔۔۔ انہیں جس بات کا خطرہ تھا وہ یہ تھا کہ رسول کریم ﷺ کے بعد بھی وہ اپنی اغراض کو پورا کرنے سے محروم نہ رہ جائیں وہ دیکھ رہے تھے کہ آپ کے بعد خلیفہ ہونے کا اگر کوئی شخص اہل ہے تو وہ ابو بکرؓ ہی ہے۔ پس اس خطرہ کو بھانپتے ہوئے انہوں نے حضرت عائشہؓ پر الزام لگا دیا تا حضرت عائشہؓ رسول کریم ﷺ کی نگاہ سے گر جائیں اور ان کے گر جانے کی وجہ سے حضرت ابو بکرؓ کو مسلمانوں میں جو مقام حاصل ہے وہ بھی جاتا رہے اور مسلمان آپ سے بدظن ہو کر اس عقیدت کو ترک کر دیں جو انہیں آپ سے تھی اور اس طرح رسول کریم ﷺ کے بعد حضرت ابو بکرؓ کے خلیفہ ہونے کا دروازہ بالکل بند ہو جائے۔ یہی وجہ ہے کہ خدا تعالیٰ نے حضرت عائشہؓ پر الزام لگنے کے بعد خلافت کا بھی ذکر کیا۔“

(تفسیر کبیر جلد 6 صفحہ 324-326)

حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحبؓ واقعہ افک کا پس منظر بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

”اس میں صرف ایک پاک دامن اور نہایت درجہ متقی اور پرہیز گار عورت کی عصمت پر ہی حملہ کرنا مقصود نہ تھا بلکہ بڑی غرض بالواسطہ مقدس بانیٔ اسلام کی عزت کو برباد کرنا اور اسلامی سوسائٹی پر ایک خطرناک زلزلہ وارد کرنا تھی اور منافقین نے اس گندے اور کمینے پراپیگنڈا کو اس طرح پر چرچا دیا تھا کہ بعض سادہ لوح مگر سچے مسلمان بھی ان کے دام تزویر میں الجھ کر ٹھوکر کھا گئے۔“

(سیرت خاتم النبیینؐ صفحہ 567)

اس دردناک واقعہ کی تفصیل خود اس پاک معصومہ ام المومنین حضرت عائشہؓ سے صحیح بخاری میں یوں بیان ہے کہ
رسول اللہ ﷺ جب کسی سفر کا ارادہ فرماتے تو اپنی ازواج کے نام قرعہ ڈالتے۔ پھر جس کا نام نکلتا، اس کو اپنے ساتھ لے جاتے۔۔۔ ایک غزوہ کے لئے آپؐ نکلے اور آپؐ نے ہمارے درمیان قرعہ ڈالا تو اس میں میرا نام نکلا اور میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ گئی اور یہ اس وقت کا واقعہ ہے جب پردہ کا حکم نازل ہو چکا تھا۔ مجھے ہودے میں بٹھا کر ہودج اونٹ پر رکھ دیا جاتا تھا اور اسی طرح اُتارا جاتا تھا۔

ہم سفر کرتے رہے یہاں تک کہ جب رسول اللہ ﷺ اس جنگ سے فارغ ہوئے اور لوٹتے ہوئے ہم مدینہ کے قریب پہنچے تو آپؐ نے ایک رات کوچ کرنے کا اعلان فرمایا۔ جب انہوں نے اعلان کیا تو مَیں اُٹھی اور قضائے حاجت کے لئے اتنی دور چلی گئی کہ فوج سے آگے نکل گئی۔ جب میں حاجت رفع کر کے کجاوے کی طرف آئی اور اپنے سینے کو چھوُا تو معلوم ہوا کہ میرا ہار جو ظفار کے نگینوں کا تھا، ٹوٹ کر کہیں گر گیا ہے۔ میں واپس لَوٹی اور اپنا ہار ڈھونڈنے لگی۔ اس کی تلاش نے مجھے روکے رکھا۔

کہتی تھیں: ادھر وہ لوگ آئے جو مجھے سوار کیا کرتے تھے۔ میرے ہودے کو اُٹھا کر اُس اونٹ پر رکھ دیا جس پر میں سوار ہوا کرتی تھی اور وہ سمجھتے تھے کہ میں ہودے میں ہوں اور عورتیں ان دِنوں ہلکی پھلکی ہوتی تھیں، موٹی اور پُر گوشت نہ ہوتی تھیں ۔ تھوڑا ہی تو کھانا کھاتی تھیں۔ خیر لوگوں نے ہودے کو اُٹھا کر اونٹ پر رکھتے وقت اس کے ہلکے پن کو محسوس نہ کیا (وہ یہ نہیں سمجھے کہ میں ہودے میں نہیں ہوں) اور میں ایک کم عمر لڑکی تھی۔ انہوں نے اونٹ کو اُٹھایا اور چل دیئے اور ادھر مجھے اپنا ہار مل گیا۔ میں ان کے خیموں کی جگہ پر آئی۔ وہاں نہ کوئی پکارنے والا تھا اور نہ جواب دینے والا۔ میں اپنی اس جگہ پر چلی گئی جس میں مقیم تھی۔ میں نے خیال کیا کہ جب وہ مجھے نہ پائیں گے تو میرے پاس واپس لوٹ آئیں گے۔

میں اپنے ٹھکانے میں بیٹھی تھی کہ میری آنکھ لگ گئی اور سو گئی اور صفوان بن معطل سُلمی ذکوانیؓ فوج کے پیچھے پیچھے رہنے کی ڈیوٹی تھی، وہ جب صبح میرے ٹھکانے کے قریب پہنچا تو اس نے (پہلے) ایک سوئے ہوئے انسان کو دیکھا۔ پھر دیکھتے ہی مجھے پہچان لیا اور پردہ کے حکم سے پہلے اس نے مجھے دیکھا ہوا تھا، جب اس نے مجھے پہچانا تو اِنَّا لِلّٰہ پڑھا، جس سے میں جاگ پڑی۔ میں نے اپنی جلباب (اوڑھنی) سے اپنا چہرہ ڈھانک لیا اور اللہ کی قسم! ہم نے بات نہ کی اور نہ میں نے اس کی کوئی بات سنی سوائے اِنَّا لِلّٰہ پڑھنے کے۔ وہ اونٹ سے نیچے اُترا اور اپنا اونٹ بٹھا دیا اور اونٹ کی اگلی ٹانگ پر اپنا پاؤں رکھا۔ میں اُٹھ کر اونٹنی کے پاس آئی اور اس پر سوار ہو گئی اور وہ اونٹنی کو آگے سے پکڑ کر روانہ ہو گیا یہاں تک کہ ہم جلتی بھنتی دھوپ میں ٹھیک دوپہر کو لشکر میں پہنچ گئے۔ اس وقت لوگ (آرام کے لئے) اُترے ہوئے تھے۔

کہتی تھیں: پھر اس واقعہ سے ہلاک ہوئے جو ہلاک ہوئے اور جس شخص نے بہتان میں بڑا حصہ لیا وہ عبداللہ بن اُبَیّ بن سلول تھا (کہ سب سے پہلے اسی نے الزام تراشی کا آغاز کیا)۔ عروہ کہتے تھے:

مجھے بتایا گیا ہے کہ عبد اللہ بن اُبَیّ کے پاس اس قسم کی بات چیت ہوتی تو وہ اسے صحیح قرار دیتا اور کان لگا کر سنتا اور کھود کھود کر پوچھتا اور (اسی سند سے) عروہ نے یہ بھی کہا: بہتان باندھنے والوں میں سے اور کسی کا نام نہیں لیا گیا سوائے حسان بن ثابت، مسطح بن اثاثہ اور حمنہ بنت جحش کے۔ اسی طرح کچھ اور لوگوں کا بھی جن کا مجھے علم نہیں مگر وہ ایک ٹولی تھی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اور کہا جاتا ہے کہ اس کا سرغنہ عبد اللہ بن اُبَیّ بن سلول تھا۔۔۔

حضرت عائشہؓ فرماتی تھیں: ہم مدینہ میں پہنچے تو میں ایک مہینہ بیمار رہی اور لوگ افک والوں کے بہتان کی بابت اندھا دھند باتیں بناتے رہے۔ میں اس سے متعلق کوئی علم نہیں رکھتی تھی اور جو بات مجھے اپنی بیماری میں پریشان کرتی وہ یہ تھی کہ میں رسول اللہ ﷺ سے وہ مہربانی جو اپنی بیماری کی حالت میں دیکھا کرتی تھی، نہیں دیکھتی۔ رسول اللہ ﷺ میرے پاس یوں ہی آتے پھر سلام کرتے اور فرماتے: یہ کیسی ہے اور پھر چلے جاتے۔ سو یہ بات مجھے پریشان کرتی۔ اس وقت تک مجھے کسی شر کا علم نہیں ہوا تھا یہاں تک کہ جب مجھے بیماری سے افاقہ ہوا تو میں (قضائے حاجت کے لئے) باہر نکلی اور اُمّ مسطح کے ساتھ مَیں مناصع کی طرف گئی اور یہ ہمارے بول و براز کی جگہ تھی اور ہم رات ہی کو نکلا کرتی تھیں اور یہ اس وقت سے پہلے کی بات ہے کہ ہم نے اپنے گھروں کے قریب بیت الخلاء بنائے۔ کہتی تھیں: اور قضائے حاجت میں ہماری حالت بھی ان عربوں کی سی تھی جو بیابان میں رہا کرتے تھے اور ہم بیت الخلاء سے تکلیف محسوس کرتے تھے کہ وہ اپنے گھروں کے قریب بنائیں۔ کہتی تھیں: میں اور اُمّ مسطح گئیں اور یہ ابورُہم بن مطلب بن عبد مناف کی بیٹی تھیں اور ان کی ماں صخر بن عامر کی بیٹی تھیں جو حضرت ابو بکر صدیقؓ کی خالہ تھیں اور ان کا بیٹا مسطح بن اثاثہ بن عباد بن مطلب تھا۔ جب میں اور مسطح کی ماں اپنی حاجت سے فارغ ہو کر گھر کی طرف آرہے تھے، اتنے میں مسطح کی ماں اپنی اوڑھنی میں اُلجھ کر گر پڑیں اور بولیں: مسطح کا بُرا ہو۔ میں نے ان سے کہا: کیا ہی بُرا کلمہ ہے جو تم نے کہا ہے؟ کیا ایسے آدمی کو بُرا کہتی ہو جو بدر میں شریک ہوا تھا؟

کہنے لگیں: اے بھولی بھالی! ابھی تم نے سنا نہیں جو اُس نے کہا ہے؟ میں نے کہا: کیا کہا ہے؟ چنانچہ مسطح کی ماں نے افک والوں کا قصہ مجھے بتایا۔ کہتی تھیں: میری بیماری اور بڑھ گئی۔ جب میں اپنے گھر میں واپس آئی تو رسول اللہ ﷺ میرے پاس آئے، سلام کیا اور پوچھا: یہ کیسی ہے؟ میں نے آپؐ سے کہا: کیا آپؐ مجھے اجازت دیتے ہیں کہ میں اپنے ماں باپ کے پاس چلی جاؤں؟ کہتی تھیں: اور میں چاہتی تھی کہ جا کر اُن سے کچھ پتہ کروں۔ کہتی تھیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اجازت دے دی۔

میں نے اپنی ماں سے کہا: لوگ کیا باتیں کر رہے ہیں؟ کہنے لگیں: بیٹی معمولی بات ہے پروانہ کرو۔ اللہ کی قسم! بہت ہی کم ہوا ہے کہ کبھی کوئی خوبصورت عورت کسی شخص کے پاس ہو جس سے وہ محبت رکھتا ہو، اس کی سوکنیں بھی ہوں اور وہ اس کے متعلق بہت کچھ نہ کہتی ہوں۔ حضرت عائشہؓ کہتی تھیں: میں نے کہا: سبحان اللہ! کیا بہتان تک نوبت پہنچ گئی ہے کہ لوگ ایسی باتیں کرتے ہیں؟ کہتی تھیں: میں ساری رات صبح تک روتی رہی۔ میرے آنسو تھمتے ہی نہ تھے اور نہ مجھے نیند آتی تھی اور اس کے بعد صبح کو بھی روتی رہی۔

کہتی تھیں: جب وحی رُک گئی تو رسول اللہ ﷺ نے علی بن ابی طالبؓ اور اسامہ بن زیدؓ کو بلایا۔ ان سے اپنی اہلیہ (حضرت عائشہؓ) کو چھوڑنے کے بارے میں مشورہ کرنے لگے۔ اسامہؓ نے رسول اللہ ﷺ کو اپنے علم کے مطابق وہ مشورہ دیا جو آپؐ کی اہلیہ کو تہمت سے بَری ٹھہرانے والا تھا اور اسامہ نے کہا: وہ آپؐ کی زوجہ ہیں اور ہم ان میں بھلائی کے سوا کچھ نہیں جانتے اور علیؓ نے کہا: اللہ نے آپؐ پر کوئی تنگی نہیں کی۔ عورتیں اس کے سوا بہت ہیں اور خادمہ (بریرہؓ) سے پوچھئے، آپؐ سے سچ کہے گی۔ کہتی تھیں: رسول اللہ ﷺ نے بریرہؓ کو بلایا۔ آپؐ نے پوچھا: بریرہؓ! کیا تم نے کوئی ایسی بات دیکھی ہے جو تمہیں شک میں ڈالتی ہو؟ بریرہؓ کہنے لگی: اس ذات کی قسم ہے جس نے آپؐ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے، میں نے اُن کی کبھی کوئی ایسی بات نہیں دیکھی جس کو میں معیوب سمجھتی

ہوں سوا اس کے کہ وہ کم عمر لڑکی ہیں، اپنے گھر والوں کا گوندھا ہوا آٹا چھوڑ کر سو جاتی ہیں، گھر کی بکری آتی ہے اور اس کو کھا جاتی ہے۔

حضرت عائشہؓ فرماتی تھیں: یہ سن کر رسول اللہ ﷺ اسی دن لوگوں سے مخاطب ہوئے۔ آپؐ نے عبداللہ بن اُبَیّ سے بیزاری کا اظہار فرمایا اور آپؐ اس وقت منبر پر تھے۔ فرمایا: مسلمانوں کی جماعت! ایسے شخص کے متعلق کون میرا اِنصاف کرے گا؟ جس کے بارے میں مجھے اطلاع ملی ہے کہ اس نے میری اہلیہ کو دُکھ دیا ہے۔ اللہ کی قسم! مجھے اپنی اہلیہ سے متعلق یہی علم ہے کہ وہ اچھی ہے اور میں اپنی اہلیہ میں بھلائی ہی دیکھتا ہوں اور انہوں نے (الزام میں) ایسے شخص کا ذکر کیا ہے جس کے متعلق مجھے بھی علم ہے کہ وہ اچھا ہے اور میرے گھر والوں کے پاس میرے ساتھ ہی جایا کرتا تھا۔

یہ سنتے ہی سعد بن معاذؓ جو بنی عبد الاشہل میں سے تھے، کھڑے ہوگئے۔ کہنے لگے: یارسول اللہ! میں آپؐ کا انصاف کروں گا۔ اگر وہ اَوس سے ہوا، اُس کی گردن اڑادوں گا اور اگر ہمارے بھائیوں خزرج سے ہوا تو جو حکم آپؐ دیں گے ہم بجالائیں گے۔ کہتی تھیں: یہ سن کر خزرج سے ایک شخص اُٹھا اور حسانؓ کی ماں اسی گود سے اس کی چچازاد بہن تھی اور وہ سعد بن عبادہؓ سردار خزرج تھے۔ حضرت عائشہؓ کہتی تھیں کہ وہ اس سے پہلے اچھے آدمی تھے لیکن قومی پچ نے اُن کو اُکسایا۔ وہ سعدؓ سے کہنے لگے: اللہ کی قسم! تم نے غلط کہا ہے۔ تم اس کو نہیں مار سکو گے اور نہ قتل کر سکتے ہو۔ اگر وہ تمہاری قوم سے ہوتا تو تم کبھی پسند نہ کرتے کہ مارا جائے۔

یہ سن کر اُسَید بن حُضَیرؓ کھڑے ہوئے اور وہ سعد (بن معاذؓ) کے چچازاد بھائی تھے۔ انہوں نے سعد بن عبادہؓ سے کہا: تم نے غلط کہا ہے۔ اللہ کی قسم! ہم اسے ضرور ماریں گے، تم منافق ہو، منافقوں کی طرف سے جھگڑتے ہو۔ کہتی تھیں: اس پر دونوں قبیلے اوس اور خزرج بھڑک اُٹھے۔ یہاں تک کہ

وہ لڑنے کے لئے آمادہ ہوگئے اور رسول اللہ ﷺ منبر پر کھڑے تھے۔ کہتی تھیں: رسول اللہ ﷺ ان کے جوشوں کو دباتے رہے۔ آخر وہ چپ ہوگئے اور آپؐ بھی خاموش ہو رہے۔

فرماتی تھیں: میں تو سارادِن روتی رہی۔ میرے آنسو تھمتے نہ تھے اور نہ مجھے نیند آتی۔ کہتی تھیں: میرے ماں باپ بھی میرے پاس رہے اور میں دوراتیں اور ایک دن تنہائی میں روتی رہی، نہ میرے آنسو تھمتے تھے اور نہ مجھے نیند آتی تھی یہاں تک کہ مجھے خیال ہوا کہ یہ رونا میرے جگر کو پھاڑ دے گا۔ اس اثناء میں کہ میرے ماں باپ میرے پاس بیٹھے تھے اور میں رو رہی تھی ایک انصاری عورت نے میرے پاس آنے کی اجازت چاہی۔ میں نے اسے اجازت دی۔ وہ بیٹھ گئی اور میرے ساتھ رونے لگی۔ کہتی تھیں: ابھی ہم اس حالت میں تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس آگئے۔ آپؐ نے السلام علیکم کہا اور بیٹھ گئے۔ کہتی تھیں: جب سے کہ بہتان باندھا گیا تھا کبھی میرے پاس نہیں بیٹھے تھے اور آپؐ ایک مہینہ تک انتظار کرتے رہے مگر آپؐ کو میرے معاملہ کی نسبت کوئی وحی نہ ہوئی۔ کہتی تھیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بیٹھے، کلمہ شہادت پڑھا۔ پھر فرمایا: عائشہ! دیکھو تمہارے متعلق یہ یہ بات پہنچی ہے۔

سو اگر تم (اس الزام سے) بری ہو تو اللہ ضرور تمہیں بری کرے گا اور اگر تم سے کوئی لغزش ہوگئی ہو تو اللہ سے استغفار کرو اور اسی کی طرف متوجہ ہو کیونکہ بندہ جب خطا کا اِقرار کرتا ہے اور رجوع کرتا ہے تو اللہ بھی اس پر مہربانی کرتا ہے۔ کہتی تھیں: جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بات کر چکے۔ میرے آنسو یکایک ایسے بند ہوگئے کہ میں آنسو کا ایک قطرہ بھی محسوس نہ کرتی تھی۔ میں نے اپنے باپ سے کہا: آپ کو جو انہوں نے فرمایا ہے میری طرف سے جواب دیں۔ میرے باپ نے کہا: اللہ کی قسم! میں نہیں جانتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا کہوں؟ میں نے اپنی ماں سے کہا: آپؐ ہی رسول اللہ ﷺ کو اس کا جواب دیں جو آپؐ نے فرمایا ہے۔ میری ماں کہنے لگیں: اللہ کی قسم! میں نہیں جانتی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا کہوں؟ اور میں اس وقت کم عمر

لڑکی تھی، قرآنِ مجید زیادہ نہیں جانتی تھی۔ پھر میں نے کہا: اللہ کی قسم! مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ آپ لوگوں نے ایسی بات سنی ہے یہاں تک کہ وہ آپ کے دلوں میں گڑ گئی ہے اور آپ نے اس کو سچا سمجھ لیا ہے، اس لئے اگر میں آپ سے کہوں کہ میں بَری الذمہ ہوں تو آپ میری تصدیق نہیں کریں گے اور اگر میں آپ سے کسی بات کا اقرار کرلوں اور اللہ جانتا ہے کہ میں اس سے بَری ہوں تو آپ مجھے سچا سمجھ لیں گے۔ اللہ کی قسم! میں اپنے اور آپ کے لئے یوسفؑ کے والد کی مثال کے سوا اور کوئی مثال نہیں سمجھتی۔ انہوں نے کہا: صبر کرنا ہی اچھا ہے اور اللہ ہی سے مدد مانگی جاسکتی ہے، اُن باتوں میں جو تم بیان کرتے ہو۔ پھر میں ایک طرف ہو گئی اور بستر پر لیٹ گئی اور اللہ جانتا ہے کہ میں اس وقت بَری تھی اور اللہ کو میری پاک دامنی کا اظہار کرنا ہی تھا لیکن اللہ کی قسم! مجھے یہ خیال نہ تھا کہ اللہ میرے لئے وحی نازل کرے گا جس کی تلاوت کی جائے گی۔

میری اپنی حیثیت میرے نزدیک اس سے کم تھی کہ اللہ تعالیٰ میری نسبت کلام کرتا لیکن میں یہ اُمید رکھتی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی خواب دیکھیں کہ جس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ مجھے بَری قرار دے۔ اللہ کی قسم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بیٹھنے کی جگہ سے نہیں سِرکے اور نہ گھر والوں میں سے کوئی نکلا تھا کہ اتنے میں آپؐ پر وحی نازل ہوئی اور وہ بوجھل کیفیت ہونے لگی جو آپؐ کو ہوا کرتی تھی یہاں تک کہ بوجہ اس کلام کے جو آپؐ پر نازل کیا گیا، آپؐ کے جسم سے پسینہ موتیوں کی طرح ٹپکنے لگا حالانکہ وہ سردی کا دن تھا۔

کہتی تھیں: پھر وہ حالت چلی گئی اور آپؐ مسکرا رہے تھے۔ پہلی بات جو آپؐ نے کہی وہ یہ تھی۔ عائشہ! اللہ نے تو تجھے بَری کر دیا ہے۔ کہتی تھیں: میری ماں مجھے کہنے لگیں: اُٹھو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ۔ میں نے کہا: نہیں۔ اللہ کی قسم! میں تو ان کے پاس نہیں جاؤں گی کیونکہ میں اللہ عزوجل کے سوا کسی کا شکریہ ادا نہیں کروں گی۔ کہتی تھیں: اللہ نے یہ آیات نازل کیں: اِنَّ

الَّذِيۡنَ جَآءُوۡ بِالۡاِفۡكِ عُصۡبَةٌ مِّنۡكُمۡ کہ یقیناً وہ لوگ جو جھوٹ گھڑ لائے تم ہی میں سے ایک گروہ ہے۔ دس آیتوں تک اور اللہ تعالیٰ نے یہ وحی میری بریت میں اُتاری۔ سورۃ نور کی ان دس آیات کا ترجمہ یہ ہے:

"یقیناً وہ لوگ جو جھوٹ گھڑ لائے تم ہی میں سے ایک گروہ ہے اس (معاملہ) کو اپنے حق میں بُرا نہ سمجھو بلکہ وہ تمہارے لئے بہتر ہے ان میں سے ہر شخص کے لئے ہے جو اُس نے گناہ کمایا جبکہ ان میں سے وہ جو اس کے بیشتر کا ذمہ دار ہے اس کے لئے بہت بڑا عذاب (مقدر) ہے (12) ایسا کیوں نہ ہوا کہ جب تم نے اُسے سنا تو مومن مرد اور مومن عورتیں اپنوں کے متعلق حُسنِ ظن کرتے اور کہتے کہ یہ کھلا کھلا بہتان ہے (13) کیوں نہ وہ اس بارہ میں چار گواہ لے آئے پس جب وہ گواہ نہیں لائے تو وہی ہیں جو اللہ کے نزدیک جھوٹے ہیں (14) اور اگر دنیا اور آخرت میں تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتے تو اس (فتنہ) کے نتیجہ میں جس میں تم پڑ گئے تھے ضرور تمہیں ایک بہت بڑا عذاب آلیتا (15) جب تم اُس (جھوٹ) کو اپنی زبانوں پر لیتے تھے اور اپنے مونہوں سے وہ کہتے تھے جس کا تمہیں کوئی علم نہیں تھا اور تم اس کو معمولی بات سمجھتے تھے حالانکہ اللہ کے نزدیک وہ بہت بڑی تھی (16) اور ایسا کیوں نہ ہوا کہ جب تم نے اسے سُنا تو تم کہہ دیتے ہمیں کوئی حق نہیں کہ ہم اس معاملے میں زبان کھولیں پاک ہے تُو (اے اللہ!) یہ تو ایک بہت بڑا بہتان ہے (17) اللہ تمہیں نصیحت کرتا ہے مبادا تم آئندہ کبھی ایسی بات کا اِعادہ کرو، اگر تم مومن ہو (18) اور اللہ تمہارے لئے آیات کھول کھول کر بیان کرتا ہے اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے (19) یقیناً وہ لوگ جو پسند کرتے ہیں کہ ان لوگوں میں جو ایمان لائے بے حیائی پھیل جائے اُن کے لئے دردناک عذاب ہوگا دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی اور اللہ جانتا ہے جبکہ تم نہیں جانتے (20) اور اگر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت تم پر نہ ہوتے اور یہ کہ اللہ یقیناً بہت مہربان (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے (تو تم میں بے حیائی پھیل جاتی) (21) حضرت ابو بکر صدیقؓ نے

کہااور وہ مسطح بن اثاثہ کو بوجہ قرابت و محتاجی خرچ دیا کرتے تھے، اللہ کی قسم! میں مسطح کو عائشہؓ پر اِفتراء کرنے کی وجہ سے خرچ نہیں دوں گا تو اللہ تعالیٰ نے یہ وحی نازل کی :وَلَا يَأْتَلِ أُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ اور تم میں سے صاحب فضیلت اور صاحب توفیق اپنے قریبیوں اور مسکینوں اور اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کو کچھ نہ دینے کی قسم نہ کھائیں۔ پس چاہیے کہ وہ معاف کر دیں اور در گزر کریں۔ کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ اللہ تمہیں بخش دے اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔"

(ترجمہ سورۃ النور آیت نمبر12 تا21)

حضرت ابو بکر صدیقؓ نے کہا: اللہ کی قسم! میں یہ چاہتا ہوں کہ اللہ میرے گناہوں کی پردہ پوشی کرے اور در گزر فرمائے۔ چنانچہ وہ مسطح کو بدستور خرچ دینے لگے اور کہا: اللہ کی قسم! میں اس خرچ میں سے اس کو کبھی محروم نہیں کروں گا۔

حضرت عائشہؓ کہتی تھیں: رسول اللہ ﷺ نے زینب بنت جحشؓ سے بھی میرے متعلق پوچھا تھا۔ زینبؓ سے کہا: تمہیں کیا علم ہے ؟ یا (فرمایا:) تمہاری کیا رائے ہے ؟ وہ کہنے لگیں: یارسول اللہ! میں اپنی شنوائی اور بینائی محفوظ رکھوں گی۔ اللہ کی قسم! سوائے بھلائی کے مجھے کچھ علم نہیں۔ حضرت عائشہؓ کہتی تھیں: یہی وہ تھیں جو نبی ﷺ کی ازواج میں سے میری برابری کیا کرتی تھیں مگر اللہ نے تقویٰ کی وجہ سے انہیں بچائے رکھا۔ کہتی تھیں: اور ان کی بہن حمنہ ان کی خاطر لڑنے لگ جایا کرتی تھی اور وہ ان لوگوں کے ساتھ جو ہلاک ہوئے، ہلاک ہو گئی۔

ابن شہاب کہتے تھے: یہ وہ حدیث ہے جو مجھے ان لوگوں کی روایتوں سے پہنچی ہے۔ پھر عروہ نے یہ بھی کہا: حضرت عائشہؓ کہتی تھیں: اللہ کی قسم! اور وہ شخص جس کے متعلق بہتان باندھا گیا ہے، وہ

کہتا تھا: سبحان اللہ، اس ذات کی قسم ہے جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میں نے کبھی کسی عورت کے پہلو کو برہنہ نہیں کیا۔ کہتی تھیں: پھر اس کے بعد وہ اللہ کی راہ میں شہید ہو گیا۔

(صحیح بخاری کتاب المغازی باب حدیث الافک)

ہماری ماں حضرت عائشہؓ سیدۃ المعصومات کی یہ دردناک سچی کہانی پڑھ کر کسی بھی صاحب دل کی آنکھیں اشکبار ہوئے بغیر نہیں رہ سکتیں اور کوئی صاحب بصیرت ایسا نہیں جو اس سے نصیحت اور کئی سبق حاصل نہ کر سکے مثلاً یہی سبق کہ اللہ تعالیٰ نے اس شر انگیز واقعہ افک کے بارہ میں فرمایا کہ ”اس سانحہ کو اپنے لیے موجب شر نہ سمجھو بلکہ یہ تمہارے لیے بہتر ہے۔“ بلاشبہ انجام کے لحاظ سے تو یہ بہتر تھا ہی مگر اس سے کیا سبق حاصل ہوئے؟ اس کی تفصیل کا یہ مضمون متحمل نہیں ہو سکتا۔ آئندہ نشست میں اس موضوع پر بات ہو گی۔ ان شاء اللہ

(روزنامہ الفضل آن لائن لندن 21 جنوری 2022ء)

# (قسط 2)

# واقعہ افک میں مومنوں کے لیے سبق

واقعہ افک کے پس منظر کے گزشتہ مضمون میں اس سے حاصل ہونیوالے سبق کا مختصر ذکر تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس واقعہ میں مومنوں کے لئے گہرے معاشرتی، اخلاقی اور قانونی سبق موجود ہیں۔ جن کا سورۃ نور میں بالعموم اور واقعہ افک پر نازل ہونے والی آیات میں بالخصوص ذکر ہے۔

## پہلا سبق

اس واقعہ کے قرآنی نام ''افك'' میں (جس کے معنے جھوٹ تراشنے کے ہیں) یہ ہے کہ خلاف حقیقت الزام لگانیوالوں کو قرآن کریم نے ہمیشہ کے لیے جھوٹوں کا خطاب دے دیا(النور :14)اور ان کی گواہی اسلامی معاشرہ میں ہمیشہ کے لیے ناقابل قبول ٹھہرادی گئی۔ (النور:5)

## دوسرا سبق

واقعہ افک کے قومی ابتلاء میں (جس نے مسلمانان اہل مدینہ پر ایک زلزلہ طاری کر دیا) یہ تھا کہ یہ آزمائش مسلمانوں کو اپنے لیے موجب شرّ خیال نہیں کرنی چاہیے بلکہ یہ ان کے لیے بہتر ہے۔ ظاہر ہے یہ خیر ایک تو نیک انجام کے لحاظ سے تو تھی ہی، آئندہ کے لیے اسلامی معاشرہ کو پاک رکھنے کے لیے معصوموں کے دفاع کے اصول وضوابط اس واقعہ کے نتیجہ میں تعلیم ہوئے جس کے لیے ہماری ماں حضرت عائشہؓ نے ایک طویل ذہنی اذیت قبول کرتے ہوئے بڑی جذباتی قربانی دی اور اس ابتلاء میں کمال برداشت، حوصلہ اور استقامت کا نمونہ دکھایا جس کے نتیجہ میں نہ صرف وہ خدا کے فضلوں کی وارث ہوئیں بلکہ ان کا پورا گھرانہ خدا کی رحمتوں اور فضلوں کا مورد ہوا اور حضرت عائشہؓ کے بزرگ والد صدیق اکبرؓ کو منافقوں کے علی الرغم خلافت کی ردا پہنائی گئی۔

## تیسرا سبق

اس واقعہ میں تیسرا بنیادی سبق یہ ہے کہ کسی پاک دامن عورت یا مرد پر بلا ثبوت بدکاری کا الزام لگانا ایک قابل سزا جرم ہے۔ ثبوت الزام کے لیے کم از کم چار مسلمان دیانت دار گواہ ضروری ہیں۔ اگر الزام لگانے والے ایسے گواہ پیش نہ کر سکیں تو ان کے لیے اسّی کوڑے کی سزا مقرر کی گئی۔ (النور:5)

چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ پر الزام لگانے والے بعض صحابہ اور صحابیات پر یہ حدّ قذف جاری ہوئی جن میں حسان بن ثابت، حمنہ بنت جحش اور مسطح بن اثاثہ تھے۔ عبد اللہ بن ابی سردار منافقین کو اس موقع پر ان تینوں کے ساتھ حد قذف جاری کرنے کا ذکر بخاری میں نہیں ہے۔ س پر بعض علماء کا خیال ہے کہ اسے اس لیے سزا نہیں دی گئی کہ اس کے لیے عذاب عظیم کی وعید ہے۔

تاہم صحاح ستہ کے علاوہ بعض دیگر روایات اور کتب تاریخ میں عبد اللہ بن ابی پر بھی حد قذف جاری کرنے کا ذکر ہے۔ جسے حضرت مصلح موعودؓ نے بھی قبول فرمایا ہے۔

(بحوالہ سیرۃ الحلبیہ جزء2 صفحہ 318، تفسیر کبیر سورۃ نور صفحہ 327)

## چوتھا سبق

اس واقعہ میں یہ ہے کہ ایسی اخلاقی الزام تراشی کے حل کے لیے ''لعان'' کا اصول ہمیشہ کے لیے بیان فرما دیا گیا یعنی الزام لگانے والے میاں بیوی کے پاس ثبوت نہ ہو تو وہ قسم کھا کر اپنی چار حلفیہ گواہیوں کے ساتھ پانچویں مرتبہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین کہہ دے اور مدّ مقابل اگر اقرار نہ کرے تو سزا سے بچنے کے لیے وہ مدعی کے جھوٹا ہونے کی چار گواہیاں دے کر پانچویں مرتبہ یہ کہے کہ اگر اسکے خلاف یہ الزام درست ہو تو اس پر اللہ کا غضب ہو۔(النور 7 تا 10)

ہر چند کہ ان آیات میں شوہر کے بیوی پر الزام کی صورت میں لعان کا یہ اصول مذکور ہے تاہم ایسی بعض صورتوں میں حضرت مسیح موعودؑ نے یہی اصول ایسے مردوں یا عورتوں پر بھی قیاس کرنے کا استنباط فرمایا ہے جن پر ایسا الزام ہو کہ وہ لعنت ڈال کر مؤکد بعذاب قسم سے اس جرم یا الزام سے بری ہو سکتے ہیں۔ جیسا کہ خط کشیدہ جملہ سے ظاہر ہے۔ حضورؑ سورۃ نور کی آیت 8 کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

''اسلام میں لعنت اللہ علی الکاذبین کہنا ایک بد دُعا ہے جس کے یہ معنی ہیں کہ جو شخص کاذب ہے وہ خدا کی رحمت سے نومید ہو اور اُس کے قہر کے نیچے آجائے۔ اِسی لئے قرآن شریف میں **ایسے مردوں یا ایسی عورتوں کے لئے جن پر مجرم ہونے کا شبہ ہو** اور اُن پر اَور کوئی گواہ نہ ہو

جس کی گواہی سے سزا دی جائے۔ ایسی قسم رکھی ہے جو مؤکّد بہ لعنت ہوتا اِس کا نتیجہ وہ ہو جو گواہ کے بیان کا نتیجہ ہوتا ہے یعنی سزا اور قہر الٰہی۔ منہ"

(نزول المسیح صفحہ 75 طبع اول روحانی خزائن جلد 18)

یہاں ضمناً زنا بالجبر کے الزام کی صورت میں یہ وضاحت بھی ضروری ہے کہ وہ الزام وقوعہ کے کتنے عرصہ بعد کا ہے۔ یہ مسئلہ **مجلس افتاء میں بھی تفصیل سے زیر غور آچکا ہے جس کی یہ رپورٹ 23 اپریل 1998ء کو حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ کی خدمت میں پیش ہوئی کہ**

**"عورت کو حتی الامکان جلد از جلد حکام کو اس زیادتی سے مطلع کرنا چاہیے لیکن اگر کسی مجبوری یا بدنامی کے خوف کی وجہ سے وہ اس میں تاخیر کرتی ہے تو اس وجہ سے اس کی سماعت کو رد نہیں کیا جاسکتا۔ لیکن اگر اس عرصہ میں بعض ثبوت ضائع ہوتے ہیں تو اس کا نقصان مدعیہ کو ہی ہوگا اور اس کی ذمہ دار وہ خود ہی ہے۔ تاہم عدالت کے فرائض میں یہ شامل ہونا چاہیے کہ وہ اس تاخیر کی وجوہ کو زیر غور لا کر فیصلہ کرے۔"**

**مجلس کی اس رپورٹ پر حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ نے ارشاد فرمایا:**

**"رپورٹ میں تاخیر کی وجہ سے سماعت کو ردّ کیوں نہیں کیا جاسکتا۔ ایسے معاملات میں تو رسول اللہ ﷺ نے فوراً قدم اٹھایا ہے اور تاخیر کے اندر تو توبہ بھی ہو جاتی ہے۔ تاخیر کے ساتھ جب وہ شکایت کا فیصلہ کرتی ہے تو گزشتہ کسی حوالے کا حق اسے نہیں ہونا چاہیے۔ زیادتی کرنے والے کو**

**منع کرنے کے باوجود اگر وہ آخری وقت بھی کرتا ہے تو صرف اس کی شکایت کرے تا کہ اسے فوری شکایت سمجھا جائے۔ ورنہ کیا پتہ دونوں باہمی رضامندی سے کیا کچھ کرتے رہے ہیں۔"**

**(ارشاد حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ مورخہ 7 مئی 1998ء)**

## پانچواں سبق

واقعہ افک سے پانچواں سبق بدظنی سے بچنے اور مومن بھائیوں سے حسن ظن کرنے کا حاصل ہوتا ہے جو معاشرے کی پاکیزگی وطہارت اور قیام امن کے لیے ایک نہایت اہم خلق ہے۔ جیسا کہ سورۃ النور میں بیان ہے کہ جب مومنوں نے واقعہ افک والا الزام سنا تو یہ کیوں نہ ہوا کہ تمام مومن مرد اور عورتیں اپنے ان افراد پر حسن ظن کرتے ہوئے یہ کہہ کر اسے ردّ کر دیتے کہ یہ ایک کھلا کھلا جھوٹ ہے (النور:13) اور اگلی آیت میں مزید تاکید بلکہ تاسف کے انداز میں فرمایا کہ یہ کیوں نہ ہوا کہ سب مومن یہ کہتے کہ ہمارے لیے اس الزام کا زبان پر لانا ہرگز مناسب نہیں۔ اے اللہ! تو پاک ہے یہ تو ایک بہتان عظیم ہے۔ (النور:17)

## چھٹا سبق

اس واقعہ کا یہ ہے کہ جس بات کا مکمل علم نہ ہو، اسے آگے ہرگز بیان نہیں کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: "تمہارے نزدیک یہ چھوٹی بات تھی مگر اللہ کے نزدیک بہت بڑی تھی۔" (النور:16)

ساتواں سبق اس واقعہ سے یہ ملتا ہے کہ ایسے بے بنیاد الزامات معاشرہ میں اشاعت فاحشہ کا موجب اور بہت بڑا جرم ہیں کیونکہ اس کے نتیجے میں نیکی کا رعب کم اور بدی کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے اور

معاشرہ بدامنی کا شکار ہوتا ہے۔اس لیے ایسے الزام تراشوں کی سزا دونوں جہانوں کا عذاب ہے۔اس دنیامیں بھی دردناک عذاب ہے اور آخرت میں بھی۔

## آٹھواں سبق

واقعہ افک کا آٹھواِں سبق یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل اور رحمت کے نتیجہ میں اس واقعہ کے بداثرات سے مسلمانوں کو محفوظ رکھا اور اس شرّ کو خیر سے بدل دیا۔ الزام لگانیوالے سزائیں پاکر توبہ تائب ہوگئے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل اور رحمت ورأفت کے نتیجہ میں ان کی توبہ قبول فرمائی (النور:11) پھر آئندہ ایسے واقعات کے راستے بند کرنے کے لیے جو اصول مقرر فرمادیئے۔ یہ بھی اس کے فضل و رحم کا ہی نتیجہ تھا۔(النور:20) اور قبول توبہ کے بعد مسطح جیسے ضرورت مندوں کا امدادی وظیفہ بحال کرنے کے لیے صدیق اکبرؓ جیسے صاحب فضل کو نصیحت کی گئی کہ ایسے نادان رشتہ داروں سے ازراہ انسانی ہمدردی عفو درگذر اور احسان کا سلوک جاری رکھیں۔

حضرت صاحبزادہ مرزابشیر احمد صاحبؓ واقعہ افک سے مستنبط ہونے والے قانونی اصولوں کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

”اول ہر انسان کے متعلق اصل قیاس عصمت وعفت کا ہونا چاہیے۔یعنی یہ کہ ہر انسان عفیف سمجھا جانا چاہیے۔ جب تک اس کی عصمت وعفت کے خلاف کوئی یقینی اور قطعی ثبوت موجود نہ ہو۔

دوسرے یہ کہ انسان کی عزت و آبرو ایک نہایت ہی قیمتی چیز ہے جس کی حفاظت دنیا کی تمام دوسری چیزوں سے زیادہ ضروری ہے۔

تیسرے یہ کہ فحشاء کا چرچا بدی کے رعب کو مٹاتا اور سوسائٹی کے اخلاق کو تباہ کر دیتا ہے۔ اس لئے اس کا سدباب ہونا ضروری ہے۔

چوتھے یہ کہ جہاں یہ نہایت ضروری ہے کہ زنا کا جرم عبرتناک سزا پائے۔ وہاں یہ بھی نہایت ضروری ہے کہ جھوٹا الزام لگانے والا بغیر سخت سزا کے نہ چھوڑا جاوے۔۔۔

جھوٹا الزام لگانے والے کی سزا کا سوال بعض سادہ مزاج انسانوں کے لئے قابل اعتراض ہو سکتا ہے کہ ایسی سخت سزا کیوں تجویز کی گئی ہے۔ سو اس کی حقیقت یہ ہے کہ دراصل اس معاملہ میں کسی پر جھوٹا اتہام باندھنا ایک نہایت خطرناک اور ضرر رساں فعل ہے کیونکہ اس میں ایک بے گناہ انسان کی سب سے زیادہ قیمتی چیز پر ناجائز اور مفتریانہ حملہ ہونے کے علاوہ سوسائٹی کے اخلاق پر بھی ایک نہایت گندہ اثر پیدا ہوتا ہے اور وہ اس طرح پر کہ جب اس قسم کی باتوں کے متعلق کسی سوسائٹی میں میں آزادانہ چرچا ہو گا تو لازماً زنا کی بدی کا رعب طبائع سے کم ہونے لگے گا اور کمزور طبیعتیں گندے خیالات کی طرف مائل ہونے لگیں گی اور ملک اور قوم کی اخلاقی فضا زہر آلود ہو جائے گی۔ پس ضروری تھا کہ اس معاملہ میں جھوٹے الزام لگانے والوں کے واسطے سخت سزا تجویز کی جاتی تا کہ سوائے سچے آدمی کے کسی کو اس قسم کے الزام لگانے کی جرات نہ پیدا ہو اور صرف وہی شخص اتہام لگانے میں آگے آسکے جو واقعی اپنے پاس یقینی ثبوت رکھتا ہو اور اگر کسی کو یہ شبہ گزرے کہ اسلام نے اس معاملے میں ثبوت کے متعلق ناواجب سختی سے کام لیا ہے یعنی چار چشم دید گواہوں کو ضروری قرار دیکر ثبوت کے قیام کو بہت ہی مشکل بنا دیا ہے تو یہ ایک عامیانہ شبہ ہو گا۔ جب ہر جرم کے ثبوت کے لئے لیے کوئی نہ کوئی تسلی بخش طریقِ ثبوت مقرر کیا جانا ضروری ہوتا

ہے۔ تو پھے ایک ایسے الزام کے ثبوت کے لیے جس میں انسان کی سب سے زیادہ قیمتی چیز پر حملہ ہو اور جس کے غلط اور جھوٹے استعمال سے سوسائٹی کے امن و امان اور قوم کے اخلاق و عادات پر ایک سخت خطرناک اور گندہ اثر پڑتا ہو ایک نہایت زبردست اور یقینی طریق ثبوت کیوں نہ مقرر کیا جاتا ہے۔ خصوصاً جبکہ دنیا بھر میں قانون سازی کا یہ ایک مسلم اصول ہے کہ کسی بے گناہ کے کے مجرم قرار پا جانے سے یہ بہت بہتر ہوتا ہے کہ ایک مجرم بے گناہ سمجھا جاوے۔‘‘

(سیرت خاتم النبیینؐ از حضرت مرزا بشیر احمد ایم اے صفحہ 568 تا 570)

(روزنامہ الفضل آن لائن لندن 22 جنوری 2022ء)

## (قسط 1)

# واقعہ افک-تاریخ کے آئینہ میں

مدینہ سے آٹھ منزل کی دوری پر ایک قبیلہ بنو مصطلق آباد تھا۔ جس کے سردار کا نام حارث بن ضرار تھا اور یہ قبیلہ مسلسل قریش کے ساتھ مل کر مدینہ اور مدینہ کے مسلمانوں کے خلاف سازشیں کر رہا تھا اور جنگوں میں قریش کی حمایت میں رہتا تھا۔ 6 ہجری میں یہ اطلاعات جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو ملیں کہ یہ قبیلہ مدینہ پر لشکر کشی کی تیاری کر رہا ہے تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک لشکر لے کر شعبان 6 ہجری میں بنو مصطلق کی خبر لینے کے لئے روانہ ہوئے۔ اس غزوہ کو غزوۂ بنو مصطلق کہا جاتا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد کی خبر سن کر بنو مصطلق کا سردار تو اپنے ساتھیوں سمیت بھاگ گیا لیکن اس قبیلے کے قریب پہنچ کر مریسیع کے چشمہ پر مسلمانوں کا مقابلہ ایک پارٹی نے کیا جس میں دشمنوں کے 10 افراد مارے گئے اور سات سو کے قریب قیدی ہوئے، اس کے علاوہ بہت سے مال مویشی کے طور پر جو مال غنیمت ہاتھ آیا۔ اسی چشمہ کے نام کی وجہ سے اس غزوہ کو غزوۂ مریسیع بھی کہا جاتا ہے۔

جنگ کے اعتبار سے تو یہ مختصر سی جنگ سمجھی جاتی ہے۔ لیکن اس مہم میں بعض ایسے اہم ترین واقعات ہوئے کہ جو اسلامی تاریخ کے نمایاں ترین اور ہمیشہ یادر کھے جانے والے واقعات کی فہرست میں شمار ہونے لگے۔

آیت تیمم بھی اسی سفر میں نازل ہوئی۔ (علامہ ابن حجر فتح الباری کتاب التیمم میں یہی بیان فرماتے ہیں) پھر اسی غزوہ کے نتیجہ میں قبیلہ بنو مصطلق کے سردار کی بیٹی حضرت جویریہؓ کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شادی ہوئی اور ساراقبیلہ بعد میں مسلمان بھی ہو گیا۔ لیکن اسی سفر کے دو اور ایسے واقعات ہیں کہ جو منافقین کی کھلم کھلا سرگرمیوں پر روشنی ڈالتے ہیں۔

دراصل اس مہم میں منافقین کی ایک بہت بڑی تعداد شامل ہوئی تھی اور شاید ہی اس سے پہلے یا اس کے بعد اتنی تعداد میں منافق کسی مہم میں شامل ہوئے ہوں۔ اس سے پہلے جنگ اُحد میں جب مسلمانوں کا ایک ہزار کا لشکر مدینہ سے کفار کا مقابلہ کرنے کے لئے نکلا تو راستے سے ہی منافقین کا سردار عبد اللہ بن ابی سلول اپنے تین سو ساتھیوں کے ساتھ اس لشکر سے واپس لوٹ آیا اور یوں ایک ہزار کی بجائے سات سو کا لشکر رہ گیا اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ منافقین ایک منصوبہ بندی کے تحت شاملِ لشکر ہوئے تھے اور مقصد یہ تھا کہ اس طرح سے جب اچانک راستہ میں الگ ہوں گے تو باقی مسلمانوں کا دل بیٹھ جائے گا اور شاید وہ دوسرے مسلمانوں کے حوصلے پست کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ منافقین کا سارا زور اسی طرح کی سازشوں میں صرف ہوتا رہتا تھا کہ وہ کیا کیا طریق ہو سکتے ہیں کہ خاص طور پر مدینہ والوں کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بد ظن کیا جائے اور ایسے حالات پیدا کئے جائیں کہ اہل مدینہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور مہاجرین صحابہ سے منہ موڑ لیں اور یہ لوگ مدینہ سے چلے جائیں۔ کیونکہ عبد اللہ بن ابی وہ شخص تھا کہ جس کو مدینہ کا والی اور بادشاہ بنائے جانے کا فیصلہ ہو چکا تھا یہاں تک کہ بادشاہی کا تاج اس کے سر پر رکھنے کی تمام ترتیاریاں مکمل ہو چکی تھیں کہ حالات نے ایسا پلٹا کھایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف

لے آئے اور جس کے نتیجہ میں اہل مدینہ کے رخ اس رُخِ انور کی طرف متوجہ ہو گئے اور روحانی سربراہی کے ساتھ ساتھ انتظامی سربراہی اور بادشاہی بھی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ہو گئی اور عبد اللہ بن ابی سلول کا بادشاہی کا تاج سر پر سجانے کا خواب چکنا چور ہو گیا اور یہ وہ حسد تھا، حسد کی وہ آگ تھی کہ جو اندر ہی اندر اس کو کھا رہی تھی اور اسی آگ میں وہ تمام لوگوں کو جلا کر راکھ کرنا چاہتا تھا۔ غزوہ بنو مصطلق کی مہم کا یہ سفر اس کی سازشوں کا گویا عروج تھا۔

اسی سفر کے دوران ایک چشمہ پر دو مسلمانوں، ایک مہاجر اور ایک انصاری کی باہم تکرار ہو گئی اور اسی تکرار میں دونوں نے اپنے اپنے ساتھیوں کو آواز دی۔ عبد اللہ بن ابی کو جب اس واقعہ کا علم ہوا تو عبد اللہ بن ابی نے اس موقعہ پر بھی حسب عادت خوب بھڑاس نکالی اور مہاجر مسلمانوں اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بارہ میں بہت ہی گھٹیا اور غلیظ اور گندی زبان استعمال کی اور یہ کہنے لگا کہ تم لوگوں کو مہاجرین اور نبی اکرمؐ پر کچھ بھی خرچ نہیں کرنا چاہیے۔ تمہی نے ان سب کو سر پر چڑھا رکھا ہے۔ اب بہت ہو گئی اب ناقابل برداشت ہو گیا سب کچھ، اب مدینہ پہنچ لیں مجھے ہی سب کرنا ہو گا اور یہ بھی کہا کہ مدینہ کا سب سے معزز شخص یعنی اپنے آپ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ مدینہ کا سب سے معزز شخص مدینہ کے سب سے ذلیل ترین شخص یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مدینہ سے نکال باہر کرے گا۔ (نعوذباللّٰہ، نعوذباللّٰہ، نعوذباللّٰہ) اور بھی کئی سخت کلمات کہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہ ساری بات پہنچی تو آپؐ نے علاوہ دوسرے پر حکمت انتظامی فیصلوں کے عبد اللہ بن ابی سلول کو بھی طلب فرما کر پوچھا کہ اس نے اس اس طرح کی باتیں کی ہیں تو وہ صاف مکر گیا بلکہ حلفیہ بیان دیا کہ ایسی کوئی بات اُس نے کی ہی نہیں۔ بہر حال آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کمال حکمت سے اس موقعہ پر اس تمام بگڑی ہوئی صورت حال کو کنٹرول کیا اور فوری طور پر وہاں سے روانگی کا اعلان فرماتے ہوئے سفر شروع کر دیا اور ساری رات اور سارا دن مسلسل سفر جاری رہا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عموماً نہ تو اس وقت سفر شروع فرماتے تھے اور نہ

ہی ساری رات اور سارا دن مسلسل سفر فرمایا کرتے تھے لیکن اس موقعہ پر آپؐ نے خلاف معمول یہ کام کیا۔ اس کی باقی تفصیلات کو چھوڑتے ہوئے اسی سفر کے ایک دوسرے اہم ترین واقعہ کی طرف چلتے ہیں جو آج کے مضمون کا عنوان ہے اور وہ ہے واقعہ ٔافک۔

## واقعہ افک کی تفصیل

اسی سفر سے واپسی پر کہ جب قافلہ ایک منزل پر پڑاؤ کئے ہوئے تھا۔ روانگی سے قبل جب لوگ اپنی ضروریات سے فارغ ہو کر روانہ ہونے کی تیاریوں میں مصروف تھے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بھی اپنی ضرورت سے فارغ ہو کر واپس آ رہی تھیں کہ انہیں معلوم ہوا کہ ان کے گلے میں پڑا ہوا ایک ہار جو کہ وہ اپنی بہن حضرت اسماءؓ سے عاریۃً مانگ کر لائی تھیں وہ کہیں راستہ میں گر گیا ہے۔ یہ ظفار نامی بستی کا بنا ہوا کسی خوشبودار لکڑی کے منکوں کا ہار تھا۔ حضرت عائشہؓ ہار کی تلاش میں دوبارہ نکل پڑیں۔ اسی تلاش کے بعد جب واپس تشریف لائیں تو قافلہ روانہ ہو چکا تھا۔ قافلے منہ اندھیرے ہی نکل پڑتے تھے اور قافلہ سواروں کو حضرت عائشہؓ کے نہ ہونے کا احساس اس لئے بھی نہ ہو سکا کہ ہودج اٹھانے والوں نے آپؓ کا ہودج اٹھا کر اونٹ پر رکھ دیا۔ حضرت عائشہؓ خود بیان فرماتی ہیں کہ آپؓ بہت دبلی پتلی اور ہلکے وزن کی تھیں اور ان لوگوں کو یہ احساس ہی نہ ہو سکا کہ میں اس کے اندر نہیں ہوں۔ بہر حال جیسا کہ طریق تھا لشکر کی روانگی کے بعد ایک بہادر اور شجاع صحابی حضرت صفوان بن معطلؓ کو پیچھے رکھا گیا تا کہ قافلہ والوں کی رہ جانے والی اشیاء کو اکٹھا کریں اور دن چڑھنے کے بعد ساری کھوج کے بعد پھر روانہ ہوں۔ بنو خزرج کے یہ صحابی 5 ہجری میں اسلام لائے تھے اور نیکی اور تقویٰ میں بہت نمایاں ہوئے۔ بہادری اور شجاعت میں بھی نمایاں شمار ہوتے تھے۔ یہ قافلے کی پڑاؤ کی جگہ پر گھومتے ہوئے جب ایک جگہ پہنچے تو وہاں حضرت عائشہؓ کو سوئے ہوئے دیکھا۔ حضرت عائشہؓ بیان فرماتی ہیں کہ جب وہ واپس قافلے کی جگہ

پر پہنچیں اور قافلہ کی روانگی کا علم ہوا تو وہ وہیں ایک جگہ ٹیک لگا کر بیٹھ گئیں کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مجھے نہ پائیں گے تو میری تلاش میں لوگ بھیجیں گے اور مجھے وہ یہیں اسی جگہ پر پا لیں گے۔ لہذا میں وہیں بیٹھ گئی اور بیٹھے بیٹھے آنکھ لگ گئی۔ بہر حال جب حضرت صفوانؓ نے انہیں سوئے ہوئے دیکھا تو زور سے اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ کہا۔ اب نہ جانے اس وجہ سے کہ خدانخواستہ زندہ نہ ہونے کا خیال آیا یا زیادہ قرین قیاس یہی ہے کہ متنبہ کرنے کے لئے اونچی آواز سے یہ جملہ بولا ہو گا کہ تا حضرت عائشہؓ بیدار ہو جائیں۔ حضرت صفوانؓ نے حضرت عائشہؓ کو اپنے اونٹ پر بٹھایا اور انہیں لے کر قافلے تک پہنچ گئے۔ اوپر ذکر ہو چکا ہے منافقین کے ٹولے اور ان کے سرغنہ کا کہ کس طرح وہ گِدھوں کی طرح تاڑ میں رہتے تھے۔ انہوں نے جب حضرت عائشہؓ کی گمشدگی کا سنا اور بعد میں ان کے ساتھ واپس آتے ہوئے دیکھا تو ان کے گندے ذہنوں نے وہ جھوٹ تراشا کہ شاید شیطان کے وہم و گمان میں بھی نہ آسکتا تھا۔ ان منافقوں نے الزامات اور تہمت لگانے اور اس کا چرچا کرنے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی۔ ہر چند کہ مومنوں کی اکثریت نے اس الزام پر کان نہ دھرے بلکہ بات کرنا بھی روا نہ رکھا۔ جیسا کہ ایک روایت میں حضرت ابو ایوب انصاریؓ کے بارہ میں آتا ہے کہ وہ دونوں میاں بیوی آپس میں بات کر رہے تھے اور جب حضرت ابو ایوبؓ کی بیوی نے اس افواہ کا ذکر کیا کہ لوگ جو باتیں بنا رہے ہیں ان کی کیا حقیقت ہے تو حضرت ابو ایوبؓ جو کہ ایک فدائی عاشق رسول تھے اور ہجرت مدینہ کے موقعہ پر انہیں میزبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کی سعادت نصیب ہو چکی تھی، انہوں نے اپنی بیوی کو بہت ہی سادہ لیکن دلنشین انداز میں اس فتنہ سے آگاہ کرتے ہوئے سمجھایا۔ ابو ایوبؓ اپنی بیوی کو کہنے لگے کہ اے ام ایوب! کیا تم ویسا فعل کر سکتی ہو جیسے فعل کی بات پھیلائی جا رہی ہے تو وہ کہنے لگیں کہ کبھی بھی نہیں۔ تو حضرت ابو ایوبؓ کہنے لگے کہ جب تم اپنے بارہ میں ایسا کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتی تو

ام المؤمنین حضرت عائشہؓ کے بارہ میں کیسے سوچ لیا جائے جو کہ تم سے ہزار درجے نیک اور متقی ہیں۔ اس لئے یہ ساری بات ہے ہی سراسر جھوٹ۔

(سیرت ابن ہشام، الاکتفاء)

اس لئے اکثریت تو ایسے ہی متقی اور پرہیز گاروں کی تھی لیکن منافقین کا پراپیگنڈہ ایسا پُرزور تھا کہ منافق تو منافق کچھ ایسے لوگ بھی ہاں میں ہاں ملانے لگے کہ کیا ممکن ہے کہ ایسا ہی ہو۔۔۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو یہ ساری باتیں سن رہے تھے اس تکلیف دہ صورت حال پر کمال صبر و تحمل اور ضبط کا مظاہرہ فرمارہے تھے۔ آپؐ کی سیرت کے بے شمار پہلو ہیں جو ان تاریک گھڑیوں میں ہیروں کی طرح چمکتے ہوئے سامنے آتے ہیں۔ یہ وہ وقت تھا کہ شاید مدینہ کے لوگ آپس میں ہی ایک دوسرے کو کاٹ کرر کھ دیتے۔ منافقین اور الزام لگانے والوں کی گردنیں کاٹ کرر کھ دیتے۔ حضرت صفوانؓ جو کہ ایک جنگجو بہادر تھے انہیں جب معلوم ہوا کہ منافق تو چلو تھے ہی اب حضرت حسانؓ جیسے مخلص صحابی بھی اس الزام میں شامل ہوگئے ہیں تو وہ آپے سے باہر ہوگئے اور تلوار لے کر ان پر جھپٹے اور انہیں زخمی کر دیا۔

(اسد الغابہ زیر لفظ صفوان بن معطل)

حضرت عائشہؓ جو کہ "المؤمنات الغافلات" کے مصداق معصومہ شہزادی کی صورت میں نظر آتی ہیں۔ ایسی پاکدامن اور معصوم کہ انہیں خبر تک نہیں۔ ایک مہینہ اس سانحہ پر گزر جاتا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خیرکم خیرکم لاھلہٖ کے مصداق اپنے گھر والوں کے ساتھ اتنے شفیق اور نرم دل، اتنے کریم اور رؤوف رحیم کہ اپنی اس بیوی کو محسوس تک نہیں ہونے دیا کہ تمہارے بارہ میں کس قدر بھیانک الزامات لگائے جارہے ہیں اور باہر کیا شور پڑا ہوا ہے۔ صرف

اسی ایک واقعہ کو سامنے رکھا جائے اور اس نیک فطرت اور پاک و معصوم، بلکہ نیکوں کے سردار اور معصوموں کے راج دلاروں کے جوڑے کی سیرت بیان کی جائے تو دفتر درکار ہوں گے۔ ایک ماہ گزرنے کے بعد جب اتفاقاً ایک عورت سے بات سنی تو حضرت عائشہؓ کو علم ہوا اور یہ علم ہوتے ہی حضرت عائشہؓ پر تو جیسے ایک قیامت گزر گئی۔ تب انہیں یہ بھی احساس ہوا کہ اب میں سمجھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اتنے خاموش خاموش کیوں تھے۔۔۔ بہر حال وہ نبی اکرمؐ سے اجازت لے کر اپنے والدین کے گھر آئیں۔

## حضرت عائشہؓ کے والدین کا قابل رشک کردار

واقعہ افک کے بیان میں بہت کم سیرت نگار ہیں جنہوں نے حضرت عائشہؓ کے نیک فطرت اور عاشق رسولؐ ماں باپ کے کردار کو نمایاں کیا ہو۔ جب کہ بہت ہی اہم کردار ہمیں نظر آتا ہے۔ کیونکہ یہ وہ مواقع ہوتے ہیں کہ بعض اوقات بڑے بڑے مخلص اور معقول لوگ بھی لڑکھڑا جایا کرتے ہیں۔ یہاں اپنی بیٹی تھی جس پر بہت ہی گھناؤنا الزام لگایا گیا تھا۔ لیکن یہ دونوں بھی انتہائی صابر اور تحمل و برداشت کے گویا مجسمے بنے ہوئے نظر آتے ہیں اور اس وقت بھی ان کی نگاہیں ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لگی ہوئی ہیں۔ انہیں گویا کوئی فکر ہی نہیں کہ ہماری بیٹی لٹ گئی، تباہ ہو گئی، برباد ہو گئی یا خدانخواستہ کیا ہو گیا۔ ایک ماں باپ سے زیادہ اپنی بچی کو اور کون جانتا ہے اور ماں باپ بھی ایسے صاحب فراست۔ صرف اسی ایک بات سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ اس ہولناک واقعہ پر ایک مہینہ گزر جاتا ہے۔ لیکن نہ ماں اور نہ باپ، کوئی بھی اپنی بیٹی کی طرف اس کے گھر اس کی خبر لینے نہیں آتا۔ اس کو حوصلہ دینے بھی نہیں آتا۔ وہ نہیں جانتے تھے کہ ہماری اس ننھی سی معصوم جان پر کتنے پہاڑ ٹوٹ پڑے ہیں۔ ان کے جگر کا ٹکڑا تھی وہ، آخر کیا وجہ تھی۔ یقیناً یہی ایک وجہ تھی کہ وہ سب کچھ نثار کر چکے تھے خدا اور اس کے رسولؐ پر، ان کے لئے ان کی

ساری تکلیفیں، سارے دکھ بہت ہی چھوٹے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کے سامنے، وہ ہر دکھ اور سکھ کی گھڑی میں صرف اور صرف ایک ہی چہرہ دیکھنا جانتے تھے اور وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ تھا۔ یہ لوگ رسول اللہ ؐ کے ہم و غم کے سامنے اپنے سارے دکھ بھول چکے تھے۔ یہ کمال درجے کا عشق تھا اور ادب تھا کہ جو وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ رسول کریمؐ کو چھوڑ کر، ان سے آگے قدم بڑھا کر اپنی بیٹی کا سوچیں گے۔

عجیب تھا عشق اس دل میں محبت ہو تو ایسی ہو

وہ اپنا سب کچھ رسولؐ کی خدمت میں دینے کے بعد مطمئن تھے کہ وہ جو بھی سوچیں گے، جو بھی کریں گے وہ ہم سب کے لئے بہتر بلکہ بہترین ہو گا اور یہی وجہ ہے کہ اس ایک مہینے کے بعد جب روتی ہوئی یہ معصوم جان، حضرت عائشہؓ اپنے ماں باپ کے گھر داخل ہوئی ہے اور رونے کی آواز سن کر بالا خانے سے حضرت ابو بکرؓ نیچے آئے ہیں تو انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں اپنی پیاری بیٹی سے صرف ایک جملہ کہا ہے کہ بیٹی تجھے خدا کی قسم ہے کہ واپس رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر چلی جاؤ۔

(بخاری 4757)

سبحان اللہ! رسول کی محبت میں فنا کا مقام پانے والا یہ عجیب عاشق تھا۔

حضرت عائشہؓ بیان فرماتی ہیں کہ جب میں نے اپنی ماں سے کہا کہ ماں! میرے متعلق تو مدینہ میں یہ یہ باتیں ہو رہی ہیں تو حضرت عائشہؓ بیان فرماتی ہیں کہ جو میں نے سوچا تھا کہ میری ماں یا باپ کا کچھ رد عمل ہو گا اس میں سے کچھ بھی ایسا نہ ہوا اور مجھے مزید حیرت یہ ہوئی کہ انہیں پہلے سے ہی سب پتہ تھا۔ ہاں میری ماں نے صرف اتنا کہا کہ يَا بُنَيَّةُ هَوِّنِي عَلَيْكِ، فَوَاللّٰهِ لَقَلَّمَا كَانَتِ امْرَأَةٌ قَطُّ

وَضِیئَۃً عِنْدَ رَجُلٍ یُحِبُّھَا، لَھَا ضَرَائِرُ، إِلَّا کَثَّرْنَ عَلَیْھَا اے میری بچی! حوصلہ رکھو، بخدا! کم ہی ایسا ہوتا ہے کہ کسی شخص کی خوب صورت اور خوب سیرت بیوی ہو اور اس کی سوکنیں بھی ہوں اور پھر اس کے خلاف باتیں نہ بنائی جائیں۔

## ایک گھناؤنی سازش

ماں بھی کیسی صابر اور صاحب فہم و فراست ماں تھی۔ عشق رسولؐ سے تولبریز تھی ہی، بات بھی کتنے پتے کی بتادی۔ کہ امام کا قرب پانے والوں کے لئے حاسدین ایسے حملے کیا ہی کرتے ہیں۔ کیونکہ یہ گھرانہ بھی جو کہ نیک اور دانا گھرانہ تھا یہ جانتا تھا کہ بات کچھ اور ہے اور یہ ہے وہ اہم کڑی کہ جس کی طرف ہمارے سیرت نگار اور مفسرین و شارحین کی کم ہی نظر گئی ہے اور وہ یہ کہ یہ محض ایک الزام نہ تھا بلکہ ایک گھناؤنی سازش تھی۔ وہ سازش کیا تھی؟ حضرت مصلح موعود خلیفۃ المسیح الثانیؓ کے بصیرت افروز اقتباس کو دیکھتے ہیں۔ آپؓ بیان فرماتے ہیں:

”اب میں یہ بتاتا ہوں کہ پہلے چار رکوعوں کا باقی پانچ رکوعوں سے جن میں خلافت کا ذکر آتا ہے کیا تعلق ہے۔ یہ بات ظاہر ہے کہ پہلے چار رکوعوں میں بدکاری کے الزامات کا ذکر اصل مقصود ہے اور اُن میں خصوصاً اس الزام کو رد کرنا مقصود ہے جو حضرت عائشہؓ سے کوئی دشمنی تھی۔ ایک گھر میں بیٹھی ہوئی عورت سے جس کا نہ سیاسیات سے کوئی تعلق ہو نہ قضاء سے۔ نہ عہدوں سے نہ اموال کی تقسیم سے نہ لڑائیوں سے۔ نہ مخالف اقوام پر چڑھائیوں سے نہ حکومت سے نہ اقتصادیات سے۔ اُس سے کسی نے کیا بُغض رکھنا ہے۔ پس حضرت عائشہؓ سے براہ راست بُغض کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہو سکتی۔ اس الزام کے بارہ میں دو ہی صورتیں ہو سکتی ہیں۔ یا تو یہ کہ نعوذ باللہ یہ الزام سچا ہو جس کو کوئی مومن ایک لحہ کیلئے بھی تسلیم نہیں کر سکتا۔ خصوصاً اس صورت میں کہ اللہ تعالیٰ نے عرش پر سے اس گندے خیال کو رد کیا ہے اور دوسری صورت یہ ہو سکتی ہے کہ حضرت عائشہؓ پر

